# ایم ایس ورڈ میں حاشیہ کیسے لگائیں؟

دستاویزی امور سے متعلق چیزوں پر کام کرنے کے لئے "مائیکروسافٹ ورڈ" دنیا بھر کے لوگوں کی پہلی پسند ہے۔اس پر کام کرنے والے حضرات اس کی افادیت اور اس کی اہمیت سے بخوبی واقف ہیں۔ اس کے بعض ٹولس(Tools)تو مسلسل کام کرنے والے کواز بر ہوتے ہیں مگر کچھ چیزیں کبھی کبھی استعمال میں آنے کی وجہ سے ہمیشہ ذہن میں محفوظ نہیں رہ پاتی ہیں اس لئے بوقت ضرورت کئی دشواریوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔انہیں دشواریوں میں سے ایک دشواری ایم ایس ورڈ میں حاشیہ نگاری کا ہے کیونکہ اس کی ضرورت کچھ اہم مواقع پر ہی ہوتی ہے مثلاً کوئی رسالہ یا کسی کتاب کو ترتیب دیتے وقت کہیں کہیں اس کی طرف رجوع کرنا پڑتا ہے جو نئے لوگوں کے لئے ذرا مشکل بھرا ہوتا ہے۔لہٰذا اسی دشواری کو دور کرنے اور اس مشکل کو حل کرنے کے لئے ہم نے اپنے قلم کو حرکت دی ہے۔

☜ ایم ایس ورڈ میں جو صفحہ از خود(Automatically)ہمارے سامنے کھل کر آتا ہے اس میں تحریر بائیں سے داہنے کی جانب شروع ہوتی ہے(مثلاً ہندی یا انگریزی کی تحریر)۔



جس میں حاشیہ لگانا بہت آسان ہے۔ اس مخصوص لفظ پر کرسر رکھیں اور ریفرنس مینو میں جاکر انسرٹ فٹنوٹ پر کلک کریں اور حاشیہ تیار ہے۔

1. The quick brown fox jumps over the lazy dog.

2. Design Layout References Mailings Review
Insert Endnote
Next Footnote
Show Notes
Insert Footnote
Footnotes
Manage Sources
Style: APA
Bibliography
Insert Citation
Citations & Bibliography

3. The quick brown fox jumps over[1] the lazy dog.

4. [1] .xyz

☜ لیکن دائیں سے بائیں جانب لکھی جانے والی تحریروں (مثلاً اردو یا عربی) کے لئے کچھ تبدیلیاں کرنی پڑتی ہیں جو درج ذیل ہیں۔

1. سب سے پہلے لفظِ مطلوب پر کرسر رکھ کر References مینو سے Insert Footnote پر کلک کریں،




2. اس کے بعد (View) مینو میں جاکر صفحہ کی نوعیت بدلیں گے یعنی Print Layout سے Draft میں تبدیل کریں،




3. پھر References مینو میں Show Notes پر کلک کریں،




4. نیچے Footnotes میں جاکر Footnote Separator پر کلک کریں،




5. ایک لمبی افقی لکیر نمودار ہو گی اس کو ماؤس سے ڈبل کلک کے ذریعہ سیلکٹ کرلیں،



6.پھر Home مینو سے Right-to-Left Text Direction کو منتخب کریں،



6

7.اس کے بعد View مینو سے صفحہ کی نوعیت کو تبدیل کریں یعنی Draft سے Print Layout میں بدل دیں،اور اب حاشیہ تیار ہے۔




جمع وترتیب:

**محمد صدام حسين قادري**